شیخ الحدیث حضرت زکریا رحمہ اللہ و دیگر اکابرین کا مجرب عمل ہے کہ اہل بدر کے وسیلہ سے مانگی جانے والی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

# اسمائے بدریین

## سے پریشانیوں کا حل

اردو میں پہلی مرتبہ واقعات کے ساتھ جنہوں نے بدری صحابہ رضی اللہ عنہم کے ناموں کو جس مشکل اور پریشانی کے لئے بطور وظیفہ پڑھا تو اللہ تعالیٰ نے ان کی تمام پریشانیوں کو دور کر دیا


مؤلف

مولانا سید محمد ابراہیم البازی



مکتبہ ابوالحسن

شیخ الحدیث حضرت زکریاؒ ودیگر اکابرین کا مجرب عمل ہے کہ
اہل بدر کے وسیلہ سے مانگی جانے والی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔
اسماءِ بدریین
سے پریشانیوں کا حل
اردو میں پہلی مرتبہ واقعات کے ساتھ جنہوں نے بدری صحابہؓ کے
ناموں کو جس مشکل اور پریشانی کے لئے بطور وظیفہ پڑھا تو اللہ تعالیٰ
نے ان کی تمام پریشانیوں کو دور کردیا
مؤلف
مولانا سید محمد ابراہیم البازی
مکتبہ ابوالحسن
مکتبۃ المعارف، دارالعمل چشتیہ
پوسٹ بکس 9118، لاہور، پوسٹ کوڈ 54570
0322-4773786 042-35033371
www.darulamal.org/bookshop

| | |
|---|---|
| نام کتاب | اسمائے بدریین سے پریشانیو |
| مؤلف | مولانا سید محمد ابراہیم البازی |
| سن اشاعت | اپریل 2013 |
| تعداد | 2000 |
| بااہتمام | سید ابوالبرکہ البازی |
| ناشر | مکتبۃ ابوالحسن |


## اسٹاکسٹ


دارالبرکہ اردو بازار لاہور

0321-8879766-0333-3312966

roohanialbazi@gmail.com


# فہرست

## پیش لفظ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْم

مشائخ حدیث اور بزرگوں سے منقول ہے کہ اسما
بدریین کے وسیلہ سے مانگی جانے والی دعائیں قبول ہوتی ہیں
اور یہ بات تجربہ سے ثابت بھی ہے اور علماء، صلحاء نے خاص
عام کے لئے ان اسماء کو جمع کر کے رسالہ کی شکل میں شائع بھی
کروائے ہیں تا کہ خاص وعام اس سے فائدہ حاصل کر سکیں۔
زیر نظر کتاب ''اسماء بدریین سے پریشانیوں کا حل''
بھی اسی سلسلہ کی ایک ادنیٰ سی کاوش ہے جس کو صفحۂ قرطاس پر





لانے کی وجہ شیخ عبدالرحمٰن القبانی (المتوفی ۱۸۴۶ھ) کی کتاب
''رَفْعُ الْقَدْرِ فِیْ اَسْمَآءِ اَهْلِ الْبَدْرِ'' بنی[1] جو بندہ کے محسن
ومربی واستاذ محترم شیخ الحدیث حضرت مولانا الشاہ جلیل احمد
اخون صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے بندہ کو ترجمہ کرنے اور
شائع کرنے کے لئے عنایت فرمائی۔ بندہ نے کتاب کا بعینہٖ
ترجمہ تو نہیں کیا البتہ کتاب میں سے صرف واقعات اور اصحاب

---

[1] جو اصل میں جعفر بن حسن بن عبدالکریم برزنجی (المتوفی ۱۱۷۷ھ) نے
''جَالِبَةُ الْکُرَبِ بِاَصْحَابِ سَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ رِسَالَةٌ فِیْ اَسْمَآءِ
الْبَدْرِیِّیْنَ وَالْاُحُدِیِّیْنَ'' کے نام سے کتاب لکھی تھی جس کو عبدالرحمٰن
القبانی نے جدید اور نئے انداز میں مرتب کر کے ''رَفْعُ الْقَدْرِ فِیْ
اَسْمَآءِ اَهْلِ الْبَدْرِ'' کے نام سے موسوم کیا۔

بدر کے اسماء پر اکتفا کیا جو اصل مقصود تھے۔

نیز بندہ نے "اسماء بدریین" کی ترتیب اسی طریقہ پر رکھی ہے جو شیخ عبدالرحمٰن القبانی (المتوفی ۱۸۴۶ھ) نے اپنی کتاب میں بہت ہی عمدہ طریقے پر مرتب کی ہے۔

وہ ترتیب مندرجہ ذیل ہے۔

۱)......حضور صلی اللہ علیہ وسلم، عشرہ مبشرہ رضی اللہ عنہم اور عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کو باقی تمام ناموں پر مقدم کیا ہے۔

۲)......کنیت والے اسماء کو سب سے آخر میں ذکر کیا ہے۔ کنیت ہی کے عنوان سے۔

۳)......اسماء کے ساتھ ان کے آبا کو بھی ذکر کیا ہے۔

۴)......حروف تہجی کے اعتبار سے اسماء کو مرتب کیا ہے۔

۵)......حروف تہجی کی ترتیب میں بھی سب سے پہلے مہاجرین دوسرے نمبر پر قبیلہ اوس اور تیسرے نمبر پر سردارانِ



خزرج کو ذکر کیا ہے۔

۶)......حروف تہجی کی ترتیب میں بھی سب سے بڑی جو خوبی ہے وہ یہ کہ شہداء کو ہر قسم پر مقدم کیا ہے۔

۷)......مزید شیخ نے چند ناموں کا اور بھی اضافہ کیا ہے۔

اس کے علاوہ بندہ نے کتاب کو مزید چند خصوصیات کے ساتھ مزین اور مرتب کیا ہے جو مندرجہ ذیل ہیں۔

۱)......جنگ بدر کا مختصر تعارف پیش کیا ہے۔

۲)......اہلِ بدر کے مختصر فضائل بیان کیے ہیں۔

۳)......اہلِ بدر کے ناموں کے خواص و برکات ذکر کیے ہیں۔

۴)......اسماء بدریین پڑھنے کا طریقہ بیان کیا ہے۔

۵)......اسماء بدریین کے اختتام پر اردو میں دعائیں لکھ دی ہیں۔

آخر میں بندہ ان تمام حضرات کا مشکور وممنون ہے جنہوں نے اس کتاب کو ترتیب دینے میں بندہ کی معاونت اور حوصلہ افزائی فرمائی خصوصاً محترم بھائی عبدالرحیم جوہر اور حضرۃ مولانا قاری بارک اللہ صاحب مدظلہ العالی کا جنہوں نے قدم قدم پر بندہ کا ساتھ دیا۔ اللہ تعالیٰ ان دونوں حضرات کا حامی و ناصر ہو اور ان کو بہترین جزائے خیر عطا فرمائے۔ اس کتاب کو بندہ اور بندہ کے والدین واساتذہ کرام کے لئے صدقۂ جاریہ وذریعۂ نجات بنائے۔ (آمین)

دعاؤں کا طالب

سیّد محمد ابراہیم البازی

۱۴۳۴ھ





## انتساب

میں اپنی اس ادنیٰ سی کاوش کو اپنے محسن ومربی استاذ محترم شیخ الحدیث حضرت مولانا جلیل احمد اخون صاحب دامت برکاتہم کی طرف منسوب کرتا ہوں جن کی محبت بھری صحبت نے بندہ کو لکھنے، پڑھنے کا ڈھنگ سکھایا اور روحانی اصلاح فرمائی۔

اور

مشفق و مہربان استاذ محترم استاذ حدیث حضرت مولانا عبداللہ صاحب مدظلہ کی طرف جو بندہ کے لئے ہمیشہ دعا گو رہتے ہیں اور بندہ کو قیمتی نصائح اور آراء سے نوازتے رہتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ ان دونوں حضرات کو صحت وتندرستی، خدمات دینیہ اور خیر وعافیت کے ساتھ لمبی عمر عطا فرمائے اور ان کی شفقتوں کا سایہ تادیر ہم پر قائم اور دائم فرمائے۔ (آمین)

# جنگِ بدر کا مختصر تعارف

غزوۂ بدر کا واقعہ رمضان المبارک ۲ ھ میں پیش آ
''بدر'' ایک کنوئیں کا نام ہے جو اس مقام اور جگہ پر واقع
جہاں مسلمانوں اور کافروں کا مقابلہ ہوا اسی وجہ سے اس
''غزوۂ بدر'' کہتے ہیں۔

مسلمانوں کا ارادہ جنگ کرنا نہ تھا، بلکہ قریش
تجارتی قافلہ کو پکڑنا مقصد تھا جو شام سے تجارت کر کے مک
طرف واپس آ رہا تھا جس کا سردار ابوسفیان تھا۔

حضور ﷺ نے (راجح قول کے مطابق) ۳۱۳ صحا





کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو اپنے ساتھ لیا اور تجارتی قافلہ کو پکڑنے کی غرض سے بدر کی طرف روانہ ہوئے۔ جلدی نکلنے کی وجہ سے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے پاس جنگی ساز و سامان نہ ہونے کے برابر تھا کیوں کہ جنگ کرنے کا ارادہ نہ تھا بلکہ قافلہ پکڑنا مقصد تھا اس لئے اسلحہ کا اہتمام نہیں کیا گیا۔ مگر تجارتی قافلہ کو کسی طرح پتہ چلا اور وہ دوسرے راستے سے بچ کر نکل گیا اور ساتھ ہی مسلمانوں کو پھنسانے کے لئے ابوسفیان نے کفار قریش کو پیغام بھیجا کہ ہم لٹ گئے اگر قافلہ بچانا ہے تو جلدی پہنچ جاؤ۔ مسلمانوں نے ہمارا راستہ روک رکھا ہے۔

ابوجہل نے جنگ کا اعلان کیا اور ایک ہزار کا لشکر بمع ساز و سامان لے کر بدر کی طرف روانہ ہوا دونوں فوجوں کا

آمنا سامنا ہوا۔

ایک طرف تو وہ لشکر تھا جو ہر طرح کے جنگی ساز و سامان سے آراستہ تھا اور دوسری طرف ۳۱۳ نبی کریم ﷺ کے جانثار نہتے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین، جن کے پاس جنگی ساز و سامان تو کیا پہننے کا لباس بھی درست نہ تھا۔ لیکن جب مقابلہ ہوا تو اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی مدد و نصرت فرما کر ان کو غلبہ عطا کیا۔ اس جنگ میں (۷۰) ستر کفار مارے گئے جن میں بڑے بڑے سردار بھی تھے اور (۷۰) ستر گرفتار ہوئے۔ چند صحابہ کرام بھی شہید ہوئے جن صحابہ کرام نے اس جنگ میں حصہ لیا ان کو "اہلِ بدر" کہتے ہیں۔

☆......☆......☆





## اہلِ بدر کے مختصر فضائل

بدری صحابہ رضی اللہ عنہم کے بہت سارے فضائل ہیں جن میں سے چند فضائل یہاں ذکر کیے جاتے ہیں۔

۱)......حضرت رفاعہ بن رافع رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ جبرائیل علیہ السلام نبی کریم ﷺ کے پاس آئے اور پوچھا کہ غزوۂ بدر میں شریک ہونے والوں کو آپ اپنوں میں سے کس طبقہ کے لوگوں میں شمار کرتے ہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا کہ ہم ان سب کو افضل و اعلیٰ اور سب سے بہتر مسلمانوں میں شمار کرتے ہیں۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا اسی طرح

ان فرشتوں کا مقام بھی ہمارے ہاں بلند ہے جو غزوۂ بدر میں شریک ہوئے تھے۔ (بخاری شریف)

۲)..........حضرت حاطب بن ابن بلتعہ رضی اللہ عنہ کے قصہ میں حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ "تحقیق اللہ تعالیٰ نے اہلِ بدر کی طرف نظر رحمت فرمائی اور یہ کہہ دیا کہ جو چاہے کرو تمہارے لئے جنت واجب ہو چکی ہے۔ (بخاری شریف)

۳)..........حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص بدر میں شریک ہوا وہ ہرگز جہنم میں نہ جائے گا"

۴)..........اہل بدر کی ایک بڑی فضیلت یہ بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے اگلے پچھلے تمام گناہ بخش دیئے تھے (یعنی



اہل بدر کے مختصر فضائل

اللہ تعالیٰ کو معلوم تھا کہ ان لوگوں کا اب ایمان اتنا پختہ ہو چکا ہے کہ ان لوگوں سے گناہ سرزد ہی نہ ہوگا اسی وجہ سے ان کو اس انعام سے نوازا)

۵)..........اہل بدر کے فضائل میں سے یہ بھی ہے کہ جنگ بدر میں اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو نازل کیا اور ان فرشتوں نے اصحاب بدر کے ساتھ مل کر دشمنانِ اسلام کا مقابلہ کیا

۶)..........اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اہل بدر کو "رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ" اور "اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ" جیسے زریں تمغہ سے نوازا۔

☆......☆......☆

## اہلِ بدر کے ناموں کے خواص و برکات

اللہ تعالیٰ نے اصحابِ بدر کے آسماء اور ان کے ذکر میں عجیب وغریب خواص اور برکتیں رکھی ہیں (جس کا انداز آگے آنے والے واقعات سے ہو گا) یہاں چند خواص برکات لکھی جاتی ہیں جن کو علماء و مشائخ نے اپنی کتابوں میں لکھا اور بیان کیا ہے۔

۱)......برہان حلبی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی سیرت کی کتاب میں





لکھا ہے اور علامہ دوانی رحمۃ اللہ علیہ نے مشائخ حدیث سے سنا ہے کہ اہلِ بدر کے اسمآء کے ذکر کے ساتھ جو دعا مانگی جائے تو وہ قبول ہوتی ہے اور یہ بات تجربہ سے ثابت بھی ہے۔

۲)......شیخ عبداللطیف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے رسالہ میں لکھا ہے کہ بعض علماء نے بیان کیا ہے کہ کتنے ہی اولیاء اللہ کو اہلِ بدر کے اسمآء کی برکت سے ولایت کا مرتبہ ملا۔

۳)......جن مریضوں نے اہلِ بدر کے وسیلہ سے اپنے لئے شفا کی دعا مانگی اللہ تعالیٰ نے ان کو جلدی شفا عطا فرما دی۔

۴)......ایک عارف باللہ کا بیان ہے کہ میں نے جب بھی کسی بیمار کے سر پر ہاتھ رکھ کر اخلاص کے ساتھ اہلِ بدر کے نام پڑھے تو اللہ تعالیٰ نے اس کو شفا عطا فرما دی بلکہ اگر

اس کی موت کا وقت آ گیا تو اللہ تعالیٰ نے اس میں بھی نرمی اور رعایت کا معاملہ فرمایا ہے۔

۵)..........ایک دوسرے عارف باللہ کا بیان ہے کہ میں نے جب بھی اہم کاموں میں اہلِ بدر کے اسمآء کے ذکر کا تجربہ زبان سے پڑھ کر اور لکھ کر کیا تو حقیقت یہ ہے کہ میں نے کوئی دعا اس سے زیادہ جلد قبول ہونے والی نہیں پائی۔

۶۔ حضرت جعفر بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ انہوں نے کہا کہ میرے والد ماجد نے مجھے وصیت کی تھی کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے محبت رکھوں اور اپنے تمام کاموں میں اہلِ بدر کے وسیلہ سے دعا مانگوں اور والد محترم نے فرمایا کہ:

اے بیٹے! اہلِ بدر کے اسمآء مبارک کے ذکر کے





ساتھ جو دعا مانگی جائے وہ قبول ہوتی ہے۔

انہوں نے یہ بھی فرمایا کہ جب کوئی بندہ اہلِ بدر کے اسمآء کا ذکر کرتا ہے یا یہ فرمایا تھا کہ جب کوئی بندہ اہل بدر کے اسمآء کے ساتھ دعا مانگتا ہے تو اس وقت مغفرت، رحمت، برکت، رضا اور رضوان اس بندے کو گھیر لیتی ہے۔

۷)..........جنات شیطانی اثرات، جادو ٹونہ، چوری اور ڈاکوؤں سے حفاظت کے لئے شرع میں "بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ" اور اس کے بعد اسمآء بدر کو کاغذ پر لکھ کر گھر میں لٹکا دیں تو ان شآء اللہ گھر ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۸)..........اگر کوئی ناحق گرفتار ہو اور رہائی کا کوئی سبب نظر نہ

آرہا ہوتو اسے چاہئے کہ وہ کثرت سے اسماء بدریین کا ورد ک
کے ان کے وسیلہ سے دعا مانگے ان شاءاللہ جلد رہائی ملے گی۔
۹)..........اگر کسی شخص پر اتنا قرضہ ہو کہ وہ اس کے ا
کرنے سے قاصر ہوتو وہ صبح وشام اول وآخر گیارہ مرتبہ درو
ابراہیمی کے ساتھ اسماء بدریین تین مرتبہ پڑھ کر ان ک
وسیلہ سے دعا کرے ان شاءاللہ غیب سے انتظام ہوگا۔
۱۰)..........کینسر زدہ کے سر پر ہاتھ رکھ کر باوضو روزانہ اول
آخر ایک مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ اسماء بدریین پڑھ ک
دم کیا جائے تو مریض ان شاءاللہ جلد صحت یاب ہوگا بشرطیک
یقین کے ساتھ کیا جائے۔

☆.....☆.....☆





## بدری صحابہ کے اسماء پڑھنے والوں کے حیرت انگیز واقعات

واقعہ نمبر۱)......حضرت شیخ عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ
میرے چچا زاد بھائی کو رومیوں نے گرفتار کر لیا اور اس کی
رہائی کے بدلہ میں بہت زیادہ مال کا مطالبہ کیا جس کے دینے
پر ہم قادر نہ تھے لیکن ہم نے اس کے پاس ''بدر'' والوں کے
نام ایک کاغذ پر لکھ کر بھیج دیئے۔اور ان ناموں کے یاد کرنے

اوران کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کرنے کی
وصیت کی تو اللہ تعالیٰ نے ان ناموں کی برکت سے اس کو بغیر
کسی عوض اور فدیہ کے اس مصیبت سے نجات اور رہائی
دلوائی۔

شیخ فرماتے ہیں کہ جب وہ ہمارے پاس پہنچا تو ہم
نے اس سے رہائی کا ماجرہ دریافت کیا کہ وہ کیسے قید سے ر
ہوا۔اس نے کہا کہ جب وہ کاغذ کاٹکڑا میرے پاس پہنچا جس
میں وہ نام تھے تو میں نے ویسے ہی کیا جیسا کہ آپ لوگوں نے
کہا تھا تو وہ لوگ مجھ سے بدشگونی (براشگون) لینے لگے اور
مجھے ایک دوسرے کوفروخت کرنے لگے جوشخص بھی مجھے خریدتا
وہ کسی نہ کسی مصیبت اور مشکل میں گرفتار ہوجاتا جس سے
میری قیمت میں کمی واقع ہوجاتی۔ یہاں تک کہ انہوں نے





بدری صحابہ کے اسماء پڑھنے والوں کے حیرت انگیز واقعات

مجھے سات دینار میں فروخت کر دیا۔ ابھی تین دن بھی نہ
گزرے تھے کہ جس شخص نے مجھے خریدا تھا وہ کسی بڑی
مصیبت میں پھنس گیا تو اس نے مجھے مختلف انداز میں تکلیفیں
دینا شروع کر دیں اور کہتا کہ تو جادوگر ہے میں تجھے فروخت
نہیں کروں گا بلکہ تجھے قتل کر کے میں صلیب کا قرب حاصل
کروں گا۔ابھی کچھ دیر نہ گزری تھی کہ چوپائے نے اسے
لات ماری جس کی وجہ سے اسی وقت اس کی موت واقع ہوگئی
اس کے بعد اس کے بیٹے نے مجھے ستانا شروع کر دیا تو میرا
قصہ لوگوں میں مشہور ہوگیا یہاں تک کہ لوگوں نے اس سے کہا
کہ اس قیدی کو ہم اپنے ملک سے نکال دیتے ہیں لیکن اس
نے انکار کر دیا اور وہ یہ چاہتا تھا کہ مجھے اسی طرح تکلیفیں
دے دے کر مار دے۔ابھی تین دن بھی نہ گزرے تھا کہ ان

لوگوں کے پاس یہ خبر پہنچی کہ بادشاہ کا جہاز گم ہو گیا ہے اس
میں بادشاہ کا بیٹا اور بہت سا قیمتی مال بھی ہے جب یہ خبر
رومیوں کے پاس پہنچی تو وہ بادشاہ کے پاس آئے اور میرے
بارے میں اسے آگاہ کیا اور کہا کہ جب سے یہ مسلمان
ہمارے ملک میں آیا ہے ہم کسی نہ کسی مصیبت اور مشکل میں
گرفتار ہیں، ہمیں یہ یقین ہے کہ یہ نبیوں کی اولاد میں سے
ہے بادشاہ نے مجھے بلایا اور آزاد کر دیا اور سو دینار بطورِ ہدیہ
بھی دیئے پھر مجھے میرے شہر کی طرف روانہ کر دیا۔ یہ ہے قید
سے میری رہائی کا سبب۔
واقعہ نمبر۲)......ایک شخص نے اپنا واقعہ بیان کیا کہ میرا ایک
بیٹا تھا جس سے میں بہت پیار کرتا تھا اور وہ نیک اور امانت
دار بھی تھا ایک وزیر کے بیٹے نے اسے ظلم و زیادتی کے بعد قتل





کر دیا میں نے اس کے خون کا بدلہ مانگا تو کسی نے بھی میرا
ساتھ نہ دیا پھر میں نے ''اہل بدر'' کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ
سے صبح و شام اس کے خون کے بدلہ میں مدد مانگنا شروع کر
دی یہاں تک کہ میرا سینہ تنگ ہو گیا اور میں مایوسی کا شکار ہو گیا
اسی اثناء میں ایک رات خواب میں چند ایسے آدمیوں کو دیکھا
جو نہایت خوبصورت ہیں اور ایک کہنے والا کہہ رہا ہے کہ ''اہلِ
بدر'' کو بلاؤ تو اہلِ بدر ایک دوسرے کے پیچھے آگے بڑھے تو
میں نے اپنے دل میں کہا سبحان اللہ! یہ اہلِ بدر ہیں جن کے
وسیلہ سے میں اپنے بیٹے کے خون کا بدلہ مانگ رہا ہوں۔ اللہ
کی قسم میں ضرور ان کے پیچھے چلوں گا پھر میں نے ان کے
پیچھے چلنا شروع کر دیا۔ یہاں تک کہ وہ ایک اونچی جگہ پر
پہنچے جہاں نور سے بنی ہوئی کرسیاں رکھی ہوئی تھیں جن پر وہ

سب بیٹھ گئے۔ پھر میں کیا دیکھتا ہوں کہ بہت سے لوگ ان کے پاس آکر اپنے حالات کی شکایت کر رہے ہیں۔ میں نے اپنے دل میں کہا کہ میں اپنے بیٹے کے لئے شکایت کیوں نہ کروں تو میں آگے بڑھا اور ان کو اپنے قصہ سے آگاہ کیا کہ میرے بیٹے کے خون کے بدلہ میں میری کوئی مدد نہیں کر رہا۔ ان میں سے ایک نے کہا "لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ" اور پھر اس کے ساتھ والا میری طرف متوجہ ہوا اور کہا کہ کون ہے جو اس مسکین کے خصم کو لائے گا؟ تو ان میں سے ایک آدمی گیا اور تھوڑی دیر نہ گزری تھی کہ وہ واپس آیا اور قاتل اس کے ساتھ تھا پھر اس سے پوچھا کیا تو نے اس کے بیٹے کو قتل کیا ہے؟ اس نے کہا جی ہاں! تو انہوں نے کہا کہ کس چیز نے تجھے اس کے قتل پر ابھارا؟ اس نے کہا کہ ظلم





اور سرکشی نے! پھر انہوں نے اس کو زمین پر بٹھایا اور مجھے ایک خنجر دے کر کہا یہ تمہارا مجرم ہے اس کو قتل کر دو تو میں نے وہ خنجر لیا اور اسے قتل کر دیا پھر اچانک میری آنکھ کھل گئی جب صبح ہوئی تو میں نے ایک زوردار چیخ کی آواز سنی اور لوگ کہہ رہے تھے کہ وزیر کا بیٹا اپنے بستر پر ذبح ہو گیا اور اس کے قاتل کا پتہ نہیں چل سکا۔

واقعہ نمبر ۳)...... یہ واقعہ زید بن عقیل سے منقول ہے۔

کہتے ہیں کہ مغربی علاقوں کے راستہ سے لوگوں کی آمد و رفت خونخوار درندوں، چوروں اور ڈاکوؤں کی وجہ سے بند ہو گئی تھی کیوں کہ جو بھی اس راستہ سے گزرتا وہ اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھتا تھا اگرچہ وہ ایک بڑے قافلے کے ساتھ ہی کیوں نہ ہوتا۔ اس راستہ میں بہت سی جانیں اور بہت سامال

ضائع ہوا تھا۔

ایک دن ہم حسب معمول بیٹھے تھے کہ ایک آدمی اس راستہ سے آیا اس کے ساتھ بہت سارا مال تھا ایک غلام کے علاوہ اس کے ساتھ کوئی آدمی نہ تھا اور اس کے ہونٹ حرکت کر رہے تھے جیسے کوئی ورد کر رہا ہو۔ ہم اس شخص سے ملے اور کہا کہ یہ تو بڑی شان والا ہے جو زندہ اور صحیح سلامت اس راستہ سے بچ نکلا۔ میرے والد نے کہا کہ سبحان اللہ! آپ اتنی بڑی تجارت کے ساتھ اکیلے کیسے محفوظ ہیں جب کہ یہ راستہ چند سالوں سے درندوں اور ڈاکوؤں کی وجہ سے خطرناک ہونے کے باعث منقطع ہے۔ اس نے کہا کہ آپ میری بات کا شاید یقین نہ کرو گے جب میں اس راستہ پر آیا تو میں نے ''اہل بدر'' کے ناموں کا ورد کرنا شروع کر دیا پس



مجھے ایسا لگا جیسے کوئی میرے ساتھ ہے اور میری حفاظت کر رہا ہے بس پھر مجھے نہ کسی درندے کا خوف رہا نہ کسی ڈاکو کا۔

میرے والد نے اس سے واقعہ کی وضاحت طلب کی تو اس نے کہا کہ غور سے سنو! میں ڈاکوؤں کی قوم کا سردار تھا اور ہم راہ چلنے والے قافلوں کو لوٹتے اور ان کا سب مال و متاع چھین لیتے تھے۔ چنانچہ ہم ایک رات بیٹھے تھے کہ ہمارے جاسوسوں نے آکر خبر دی کہ ایک تاجر بڑی عظیم تجارت کے ساتھ آ رہا ہے اور اس کے ساتھ صرف پندرہ آدمی ہیں ہم نے اس قافلہ پر حملہ کر دیا جس کے نتیجہ میں ان کے دس آدمی مارے گئے پھر وہ تاجر ہماری طرف متوجہ ہوا اور کہا کہ تم کیا چاہتے ہو؟ ہم نے کہا کہ اگر تم اپنی جان کی امان چاہتے ہو تو یہ تجارت ہمیں دے دو اور اپنے ساتھیوں کو لے کر یہاں

سے چلے جاؤ۔ اس نے کہا کہ تم مجھ پر کیسے غالب آسکتے ہو جب کہ میں اہل بدر کے ناموں کا ورد کر رہا ہوں۔ ہم نے کہا کہ ہم اہل بدر کو نہیں جانتے تو اس نے ''اللہ اکبر'' کا نعرہ لگایا اور کچھ ناموں کا ورد کرنا شروع کر دیا جو ہمارے لئے غیر معروف تھے۔ ان کے پڑھتے ہی ہم پر رعب طاری ہو گیا اور ہم پر ایک تیز ہوا چلنے لگی ہم نے ہتھیاروں کی جھنکار اور تیروں کے الجھنے کی آواز سنی اور ایک کہنے والا کہہ رہا تھا کہ ''اہل بدر'' کا شاندار استقبال کرو تو میں نے چند ایسے باکمال آدمی دیکھے جیسا کہ خالص سونا وہ ایسے گھوڑوں پر سوار تھے جو ہوا کو پیچھے چھوڑ دیں پھر انہوں نے ہمیں چاروں طرف سے گھیر لیا۔ تو میں نے تاجر سے معافی مانگی اور اس کو اللہ کا واسطہ دیا اس نے کہا کہ اپنے بُرے اعمال کی اللہ تعالیٰ سے معافی مانگو





میں نے اس کے ہاتھ پر توبہ کر لی اور جتنے ساتھی تاجر کے مقتول ہوئے اتنے ہی میرے مارے گئے۔

پھر جب وہ جانے لگا تو میں نے تاجر سے کہا کہ مجھے بھی بدر والوں کے نام سکھا دو تو اس نے مجھے ان کے نام سکھا دیئے۔ جب سے میں نے ان کو سیکھا ہے مخلوق کی حفاظت سے بے پرواہ ہو گیا ہوں بر و بحر میں کسی کا محتاج نہیں رہا۔ انہیں کے وسیلہ سے اس راستہ کو طے کیا ہے جس ڈاکو اور درندے نے مجھے دیکھا اس نے میرا راستہ چھوڑ دیا سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں اور یہی میرے اکیلے راستہ طے کرنے کا سبب ہے۔

واقعہ نمبر ۴)...... یہ واقعہ بعض حضرات نے ذکر کیا ہے کہ ایک آدمی حج کے ارادے سے بیت اللہ کو چلا اور اہلِ بدر کے نام

ہوئے ہیں۔ میں نے اسے ٹانگ سے ہلایا تو اسے کچھ ہوش
آیا تو وہ یہ پڑھ رہا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَ
لَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

میں نے اس کو کہا کہ اے اللہ کے بندے! کیا تو نہیں
دیکھتا کہ ہم کس مشکل میں پھنسے ہوئے ہیں اس نے کوئی
جواب نہیں دیا۔ میں نے پھر اس سے بات کی تو اس نے ایک
کاغذ کا ٹکڑا دیا اور کہا کہ اسے جہاز کے اگلے حصہ میں رکھ دو
جس طرف سے ہوا آ رہی ہے تو میں نے وہ کاغذ لیا اور ویسے
ہی کیا جیسا کہ اس نے مجھے کہا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے میری
آنکھوں سے پردہ ہٹا دیا تو میں نے دیکھا کہ چند آدمیوں نے
کشتی کو کناروں سے پکڑ کر خشکی کی طرف کھینچا اور مٹی میں جما
دیا اس رات ہمارے علاوہ سب جہاز غرق ہو گئے۔ جب صبح





ہوئی تو ہم نے کشتی کو مٹی میں سے نکالا اور اپنی منزل کی طرف
چل پڑے میں نے جب اس کاغذ کے ٹکڑے کو دیکھا تو اس
میں ''اہل بدر'' کے نام تھے ہم نے ان کا ورد کرنا شروع کر دیا
یہاں تک کہ ہم اپنی منزل مقصود تک پہنچ گئے۔

○ ○ ○

## اسمآء بدریین پڑھنے کا طریقہ

اسمآء بدریین کا پڑھنے طریقہ مندرجہ ذیل ہے۔

۱)............صبح وشام اول آخر تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ ایک مرتبہ آسماء بدریین کا ورد کریں اور آخر میں آسانی کے لئے اردو میں دعائیں لکھ دی ہیں۔

۲۔ دعا کرتے وقت پوری توجہ اور آہ وزاری کے ساتھ ان کا وسیلہ دے کر دعا مانگیں۔

۳۔ شروع نام میں نبی کریم ﷺ کے نام کے ساتھ ﷺ اور ہر ایک صحابی کے نام کے ساتھ "رضی اللہ عنہ" ضرور





پڑھیں۔

۴)............پانچ وقت نماز کی پابندی کا خصوصی اہتمام کریں۔ کیوں کہ نماز جو اصل مقصود اور فرض ہے اگر وہ بھی ادا نہ ہو تو پھر ان اسمآء کے اثرات کیسے مرتب ہوں گے؟

۵)............گناہوں سے اپنے آپ کو بچائیں اگر خدانخواستہ ہو جائے تو خوب توبہ کریں۔ کیوں کہ ان اسمآء کے وسیلہ سے اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمت متوجہ ہوتی ہے اگر گناہ سے نہ بچے اور پھر توبہ بھی نہ کی تو ان اسمآء کو پڑھنے سے آپ کا مقصد حل نہ ہوگا۔

O......O......O

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## بدری صحابہ رضی اللہ عنہم کے نام

### عشرہ مبشرہ (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ
الْمُهَاجِرِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
وَبِسَيِّدِنَا اَبِیْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ





وَبِسَيِّدِنَا عَلِيِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا طَلْحَةَ ابْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا الزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَقَّاصِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا سَعِيْدِ بْنِ زَيْدِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اَبِیْ عُبَيْدَةَ عَامِرِ ابْنِ الْجَرَّاحِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا عِمْرَانَ ابْنِ حَصِيْنِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ

### (الف)

اَللّٰهُمَّ وَ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا الْاَخْنَسِ بْنِ خَبِيْبِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا الْاَرْقَمِ ابْنِ الْاَرْقَمِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ

وَبِسَيِّدِنَا اَنَسٍ مَوْلٰى رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وسلم الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اِيَاسِ ابْنِ الْبُكَيْرِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اِيَاسِ ابْنِ الْاَوْسِ الْاَوْسِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اُسَيْدِ بْنِ حُضَيْرِ الْاَوْسِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اُنَيْسِ ابْنِ قَتَادَةَ الْاَوْسِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اَنَسِ ابْنِ الْمُعَاذِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اُبَيِّ بْنِ مُعَاذِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اُبَيِّ ابْنِ كَعْبِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اَسْعَدَ بْنِ زَيْدِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اَوْسِ ابْنِ ثَابِتِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اَوْسِ بْنِ الصَّامِتِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا اَوْسِ ابْنِ خَوْلِيِّ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ





(ب)

اَللّٰهُمَّ وَ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا بِلَالِ ابْنِ رِبَاحِ الْمُهَاجِرِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا بُحَيْرِ ابْنِ اَبِىْ بُحَيْرِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا بَحَاثِ ابْنِ ثَعْلَبَةَ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا بَسْبَسَةَ بْنِ عَمْرٍو الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا الْبَرَآءِ بْنِ مَعْرُوْرِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا بِشْرِ بْنِ سَعْدِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا بِشْرِ بْنِ الْبَرَآءِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ

(ت)

اَللّٰهُمَّ وَ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا تَمِيْمٍ مَوْلٰى بَنِىْ غَنْمِ ابْنِ السِّلْمِ الْاَوْسِيِّ رضی اللہ عنہ
وَبِسَيِّدِنَا تَمِيْمٍ مَوْلٰى خِرَاشِ الْخَزْرَجِيِّ رضی اللہ عنہ

وَبِسَيِّدِنَا تَمِيمِ ابْنِ يُعَارِ الْخَزْرَجِيِّ ﵁

(ث)

اَللّٰهُمَّ وَ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا ثِقْفِ بْنِ عَمْرٍو الْمُهَاجِرِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَعْلَبَةَ بْنِ حَاطِبِ الْاَوْسِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَابِتِ ابْنِ اَقْرَمَ الْاَوْسِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَابِتِ ابْنِ ثَعْلَبَةَ الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَابِتِ ابْنِ خَالِدِ الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَابِتِ ابْنِ خَنْسَآءَ الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَابِتِ ابْنِ هُزَالِ الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَابِتِ ابْنِ عَمْرٍو الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا ثَعْلَبَةَ ابْنِ عَمْرٍو الْخَزْرَجِيِّ ﵁





وَبِسَيِّدِنَا ثَعْلَبَةَ ابْنِ غَنَمَةَ الْخَزْرَجِيِّ ﵁

(ج)

اَللّٰهُمَّ وَ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا جَبْرِبْنِ عَتِيْكِ الْاَوْسِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا جُبَيْرِ بْنِ اِيَاسِ الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو الْخَزْرَجِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا جَبَّارِ بْنِ صَخْرِ الْخَزْرَجِيِّ ﵁

(ح)

اَللّٰهُمَّ وَاَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا حَمْزَةَ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ الْمُهَاجِرِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا حَاطِبِ ابْنِ اَبِىْ بَلْتَعَةَ الْمُهَاجِرِيِّ ﵁
وَبِسَيِّدِنَا حَاطِبِ ابْنِ عَمْرٍو الْمُهَاجِرِيِّ ﵁

وَبِسَيِّدِنَا الْحُصَيْنِ ابْنِ الْحَارِثِ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ اَنَسٍ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ ابْنِ الْحَاطِبِ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ ابْنِ اَوْسٍ ابْنِ رَافِعٍ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ ابْنِ اَوْسٍ بْنِ مَعَاذٍ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ ابْنِ خَزَمَةَ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ اَبِي خَزَمَةَ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ عَرْفَجَةَ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ قَيْسٍ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ عَتِيْكٍ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ نُعْمَانَ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَارِثِ بْنِ سُرَاقَةَ الشَّهِيْدِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه





وَبِسَيِّدِنَا حَارِثَةَ ابْنِ النُّعْمَانِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَارِثَةَ بْنِ مَالِكٍ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ خَزَمَةَ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَارِثِ بْنِ الصِّمَّةِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْحَارِثِ بْنِ قَيْسٍ نِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَرِيْثِ بْنِ زَيْدِ نِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الْخَبَّابِ بْنِ الْمُنْذِرِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَبِيْبِ ابْنِ الْاَسْوَدِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَرَامِ بْنِ مِلْحَانَ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا حَمْزَةَ ابْنِ الْحُمَيْرِيِّ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه

(خ)

اَللّٰهُمَّ وَ اَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا خَالِدِ بْنِ الْبُكَيْرِ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَبَّابِ بْنِ الْاَرَتِّ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَبَّابٍ مَوْلٰى عُتْبَةَ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خُنَيْسِ بْنِ حُذَافَةَ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خُزَيْمِ بْنِ فَاتِكَ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَوْلِيِّ بْنِ خَوْلِيِّ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَوَّاتِ ابْنِ جُبَيْرِ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خِدَاشِ ابْنِ قَتَادَةَ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خِرَاشِ ابْنِ الصِّمَّةِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَارِجَةَ ابْنِ الْحُمَيْرِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه





وَبِسَيِّدِنَا خَارِجَةَ بْنِ زَيْدِ نِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَلَّادِ بْنِ سُوَيْدِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَلَّادِ بْنِ رَافِعِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَلَّادِ بْنِ قَيْسِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَلَّادِ بْنِ عَمْرِ وا الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَالِدِ بْنِ قَيْسِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خُلَيْدِ بْنِ قَيْسِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خَلِيْفَةَ بْنِ عَدِيِّ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خُبَيْبِ بْنِ عَدِيِّ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا خُبَيْبِ بْنِ اِسَافِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه

(د)

اَللّٰهُمَّ وَاَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا دُكَيْنِ بْنِ سَعْدِ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه

(ذ)

اَللّٰهُمَّ وَاَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا ذِی الشِّمَالَيْنِ ابْنِ عَبْدِ عَمْرٍو الشَّهِيْدِ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا ذَكْوَانَ بْنِ عَبْدِ الْقَيْسِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه

(ر)

اَللّٰهُمَّ وَاَسْئَلُكَ بِسَيِّدِنَا رُبَيْعَةَ بْنِ اَكْثَمِ الْمُهَاجِرِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رِبْعِيِّ بْنِ رَافِعِ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رِفَاعَةَ بْنِ عَبْدِ الْمُنْذِرِ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رَافِعِ بْنِ يَزِيْدِ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه



وَبِسَيِّدِنَا رَافِعِ ابْنِ عَنْجَدَةَ الْاَوْسِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رَافِعِ بْنِ الْمُعَلّٰى الشَّهِيْدِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رَافِعِ بْنِ مَالِكِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رَافِعِ بْنِ الْحَارِثِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رِفَاعَةَ بْنِ حَارِثِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رِفَاعَةَ بْنِ عَمْرٍو الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رَاشِدِ بْنِ الْمُعَلّٰى الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا الرُّبَيِّعِ ابْنِ الْاَيَاسِ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه
وَبِسَيِّدِنَا رُخَيْلَةَ بْنِ ثَعْلَبَةَ الْخَزْرَجِيِّ رضي الله عنه

